شروع کردیا۔" وکٹر نے سائنٹیفک وضاحت کی۔

کیلر نے محسوس کیا کہ چارلس اسے گھور رہا ہے لیکن اس نے اپنی عافیت اسی میں جانی کہ خود پانی کو گھورتا رہے۔

باقی لوگ بھی آئے تھے۔ "تو بینک حرکت میں ہے۔ کہیں جا رہا ہے؟" میگی نے پوچھا۔ وکٹر نے اثبات میں سرہلادیا۔

"کہاں جا رہا ہے؟" میسن کی ممی نے پوچھا۔

"فرانس۔" چارلس نے جواب دیا۔

"تمہارا مطلب ہے' اتنی محنت اور اتنی اچھی کارکردگی کے باوجود وہ ہمارے ہاتھ سے ہمیشہ کے لئے نکل گیا؟" ہرمن نے احتجاج کیا۔

"خیر.......... ہم بالکل خالی تو نہیں ہیں۔ اچھی خاصی رقم ہے ہمارے پاس۔" کیلر نے لبوں پر پیار مسکراہٹ سجاتے ہوئے' چارلس کی طرف دیکھا لیکن وہ پہلے ہی واپسی کے لئے پلٹ چکا تھا۔

وہ سب چارلس کے پیچھے پیچھے چل دیئے۔ بارش کی تندی میں فرق نہیں آیا تھا۔

☆------☆------☆

"۲۳ ہزار ۸ سو ۲۰ ڈالر۔" چارلس نے اعلان کیا۔ فوراً ہی اسے چھینک آگئی۔

وہ سب اس وقت چارلس کے اپارٹمنٹ میں موجود تھے۔ وہ لوگ کپڑے بدل چکے تھے۔ مسز مرچ نے میگی کے اور تمام مردوں نے چارلس کے کپڑے پہنے تھے۔ سب کو چھینکیں آرہی تھیں۔ میگی نے چائے بنائی تھی۔

"تقریباً ۲۴ ہزار ڈالر۔" کیلر نے بے حد خوش ہو کر کہا۔ "کچھ نہ ہونے سے بہت بہتر ہے۔"

"ہاں۔ اس رقم کے لئے ہم نے ۱۴ سال قید بامشقت کا خطرہ مول لیا تھا۔" چارلس نے چڑ کر کہا۔

"ہر ایک کے حصے میں کتنی رقم آئی؟" میسن نے پوچھا۔

چارلس نے کہا۔ "پہلے تو سرمایہ کاری کے ۱۵ ہزار ڈالر نکال لو۔ بچے ۸ ہزار ۸ سو ۲۰ ڈالر۔ اسے ۷ پر تقسیم کرو۔ جواب آیا ۲ ہزار ۲ سو ۶۰ ڈالر فی کس۔"



میسن نے منہ بنایا جیسے بدبو آرہی ہو۔ "صرف ۲ ہزار ڈالر!"

"نہیں.......... اس کے ساتھ ۲ سو ۶۰ ڈالر بھی تو ہیں۔" کیلر نے دلاسا دیا۔

ہرمن اور مسز مرچ کو چھینکیں بولنے کا موقع ہی نہیں دے رہی تھیں۔

"اس سے زیادہ تو ڈاکٹر کا بل بن جائے گا ہر ایک کا۔" چارلس بولا۔

وکٹر نے کہا۔ "اس کے باوجود ہم نے ایک مہم سر کی ہے.......... اور آپ اسے ناکام ہم نہیں کہہ سکتے۔"

"میں اگر چاہوں تو کہہ سکتا ہوں۔" چارلس نے تند لہجے میں کہا۔

"چائے پیو.......... چائے۔" میگی بولی۔ کیلر نے انتہائی خوفناک چھینک ماری۔

"دو ہزار ڈالر!" ہرمن نے حقارت سے کہا۔ "اتنی رقم تو محض میرے ناک سنکنے بس خرچ ہوجائے گی۔" اس کے ساتھ ہی اس پر چھینکوں کا دورہ سا پڑ گیا۔

میسن کی ممی نے آہ بھر کے کہا۔ "اب مجھے وہ منحوس پٹی دوبارہ پہننا پڑے گی۔"

"آپ نے وہ کھو دی ہے۔" میسن نے الزام دینے والے انداز میں کہا۔ "آپ نے سے بڑی بے پروائی سے بینک میں پھینک دیا تھا۔"

"یعنی اب نئی خریدنی پڑے گی۔"

"ایک اور خرچ۔" میسن نے آہ بھر کے کہا۔

"میرا خیال ہے' اب ہم اپنا اپنا حصہ لیں اور اپنے اپنے گھر کا رخ کریں۔" کیلر نے تجویز پیش کی۔

"حصہ؟" چارلس نے تلخ لہجے میں کہا۔ "اس کے لئے تو آئی ڈراپر کی ضرورت پڑے گی۔"

"خیر' ایسا تو نہیں ہے۔ کچھ نہ ہونے سے بہت بہتر ہے۔"

چنانچہ رقم کے حصے بخرے ہوئے۔ ہر شخص نے وعدہ کیا کہ وہ کپڑے جلد از جلد واپس بھجوا دے گا۔ پھر وہ رخصت ہوگئے۔

☆======☆======☆

"بینک اسی جزیرے میں کہیں ہے۔" کیپٹن ڈیمر غرایا۔ "وہ یہیں کہیں ہے۔"

"یس سر۔" لیفٹیننٹ وائٹ نے مردہ لہجے میں کہا۔

"اور میں اسے ڈھونڈ کر رہوں گا۔"

"یس سر۔"

وہ دونوں اس پیٹرول کار میں تنہا تھے۔ کیپٹن ڈرائیو کر رہا تھا اور لیفٹیننٹ اس کے برابر میں بیٹھا تھا۔ کیپٹن کی نگاہیں دائیں بائیں علاقے کو ٹٹول رہی تھیں...... کھنگال رہی تھیں۔

لیفٹیننٹ کی نگاہوں میں عجیب سا خالی پن تھا۔ وہ کچھ بھی نہیں دیکھ رہا تھا لیکن وہ دل ہی دل میں اس تقریر کو دہرا رہا تھا جس کے بارے میں اسے علم تھا کہ وہ کیپٹن کے سامنے کبھی نہیں کر سکے گا۔

"کیپٹن...... اب تین ہفتے ہو گئے ہیں۔ تم نے پولیس اسٹیشن پر خاک ڈال دی ہے اور مسروقہ بینک کے پیچھے پڑ گئے ہو۔ تم ہفتے میں سات دن طلوع آفتاب سے غروبِ آفتاب تک ڈرائیو کرتے ہو...... اور اس کو تلاش کرتے ہو۔ کیپٹن...... وہ بینک اب کبھی نہیں ملے گا۔ وہ چلا گیا۔ اب وہ کبھی نہیں مل سکتا۔

"لیکن کیپٹن اگر وہ بینک تمہاری کمزوری بن گیا ہے تو اس میں میرا کیا قصور۔ وہ میری کمزوری تو نہیں بنا۔ تم نے مجھے رات کی ڈیوٹی سے محروم کر دیا جو مجھے بہت پسند تھی۔ رات کے وقت میں پولیس اسٹیشن کا انچارج ہوتا تھا لیکن تم نے اس گھامڑ شولر کو میری جگہ دے دی۔ حالانکہ اسے کچھ بھی نہیں آتا۔ کچھ دن اور گزر گئے تو وہ میرے تمام کئے کرائے پر، تمام انقلابی اقدامات پر پانی پھیر دے گا۔

"پھر کیپٹن دیکھو نا۔ تین ہفتے ہو چکے ہیں۔ چار دن بعد نیویارک پولیس اپنے تعاون سے دست بردار ہو گئی تھی۔ اس کا مطلب ہے کہ گزشتہ ڈھائی ہفتے میں بینک بہ آسانی لانگ آئی لینڈ سے لے جایا جا چکا ہو گا۔ اس کا مطلب ہے کہ اس وقت وہ کہیں بھی ہو سکتا ہے...... افریقہ میں...... ایشیا میں۔ ڈھائی ہفتے کم تو نہیں ہوتے اس جدید زمانے میں۔ تمہاری تھیوری یہ ہے کہ ڈاکوؤں نے پہلی رات بینک کو کہیں چھپایا۔ تجوری کھولی، رقم نکالی اور بینک کو وہیں چھوڑ کر کھسک لئے۔ اگر تمہاری تھیوری درست ہے، تو بھی ہمیں کیا فائدہ؟ جس بینک کو ان گنت سرچ پارٹیز تلاش نہیں کر سکیں، اسے ہم دونوں کیسے تلاش کر سکتے ہیں۔"



"یہی وجہ ہے کیپٹن کہ میں نے فیصلہ کر لیا ہے۔ اگر تم ہر روز بینک کو ڈھونڈنے نکلنا چاہتے ہو تو تمہاری مرضی لیکن مجھے میری نائٹ ڈیوٹی لوٹا دو۔ پلیز...... ورنہ مجھے کمشنر سے بات کرنا پڑے گی۔ میں نے آخری حد تک تمہارا ساتھ دینے......"

"مجھ سے کچھ کہا تم نے؟" کیپٹن نے پوچھا۔

لیفٹیننٹ بری طرح چونکا۔ "کیا...... کیا؟"

"میرا خیال ہے، تم مجھ سے کچھ کہہ رہے تھے۔"

"نو سر۔"

"اپنی آنکھیں کھلی رکھو۔"

"یس سر۔"

لیفٹیننٹ کھڑکی سے باہر دیکھنے لگا۔ اسے کوئی امید نہیں تھی۔ کار اب چڑھائی کا سفر طے کر کے میکے ریسٹورنٹ کے بورڈ تک پہنچنے والی تھی۔ لیفٹیننٹ کو نوجوان عورت کا وعدہ یاد آیا جس نے اسے ریسٹورنٹ کھلتے ہی کھانے پر مدعو کیا تھا لیکن یہ دیکھ کر وہ حیران رہ گیا کہ ریسٹورنٹ کا نام و نشان مٹ چکا تھا۔ ایسا لگتا تھا کہ کسی نے اس پر بلڈوزر چلا دیا ہے۔ "ارے......!" اس کے منہ سے نکلا۔

"کیا ہوا؟" کیپٹن نے پوچھا۔

"سر...... وہ ریسٹورنٹ تو غائب ہو گیا۔"

"ہو جانے دو۔" کیپٹن نے اسے ڈانٹا۔ "ہمیں ریسٹورنٹ کی نہیں، بینک کی تلاش ہے۔ سمجھے؟"

"یس سر۔" لیفٹیننٹ نے کہا اور دل ہی دل میں اس تقریر میں اضافہ کرنے لگا جس کے بارے میں اسے معلوم تھا کہ وہ کیپٹن کے سامنے کبھی نہیں کر سکے گا۔

☆=====ختم شد=====☆